کسی فعل میں کسی غیر کا محتاج نہ ہوا اور وہ کیونکر غیر کا محتاج ہو سکتا ہے۔ جبکہ وہ موجود اصلی ہے یعنی وجود میں ہی کسی کا محتاج نہیں ہے تو اُن آثار میں بھی جو بواسطہ وجود ظاہر ہوتے ہیں کسی کی احتیاج نہ ہوگی اور نہ ہونی چاہئے ورنہ دور لازم آئے اس تقریر سے یہ بھی ظاہر ہوا کہ مادہ میں طرح طرح کی استعداد موجود ہے جسکے ظہور کا مدار بہت سی شرایط پر ہے۔ مگر یہ ثابت ہو چکا ہے کہ مرتبہ استعداد کا ہونا خلاف شان واجبیہ ہے۔ پس عالم مادی کی کوئی شے مستحق واجب کہلانے کی نہیں ہے +

دلیل ہفتم۔ ہم دیکھتے ہیں کہ اجرام سماوی وغیرہ کی حرکات کے خاص خاص انداز سے مقرر ہیں جن میں کبھی کمی بیشی نہیں ہونے پاتی۔ علیٰ ہذا القیاس عالم مادی میں عالم نباتات و عالم معدنیات و نیز طبعی افعال حیوانات کے لئے مستحکم و غیر متغیر قانون بندھے ہوئے ہیں جن سے کبھی تجاوز نہیں ہوتا۔ آفتاب ماہتاب اپنے وقت پر نکلتے اپنے وقت پر غروب ہوتے ہیں۔ بارشیں ہوتی ہیں طرح طرح کے نباتات۔ انواع و اقسام کے خوش رنگ طیور و دیگر حیوانات کوئی کریہ الصورت۔ کوئی خوش آواز۔ کوئی نغمات جان فزا سنانے والا۔ کوئی آواز وحشت انگیز سے ڈرانے والا۔ اشجار میں خوش رنگ خوش مزہ۔ مختلف الالوان۔ مختلف ذائقے کے اثمار۔ چمن میں گلہائے خنداں۔ رنگارنگ کی بہار۔ معدنیات میں کوئی یاقوت و لعل بدخشاں۔ کوئی زہر جانستاں اپنے اپنے وقت پر ایک انتظام خاص سے پیدا اور فنا ہوتے ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ کارخانہ قدرت کے یہ تمام کام طبعی و بلا ارادہ ہیں۔ مادہ اشیاء کو یہ

میں پتہ اور نشان بھی نہیں ہے۔ برخلاف اُسکے طرح طرح کے احتیاج اور
لاچاری اس میں موجود ہے۔ چنانچہ احتیاج مکانی تو ابھی دلیل سابق میں
مذکور ہوئی۔ علاوہ بریں چونکہ عالم مادی میں جملہ حرکات طبعی ہیں جو قسری
اور اضطراری کی ایک قسم ہیں اس لئے عالم مادی کے ہر فعل سے احتیاج
و بے اختیاری و بیچارگی ظاہر ہوتی ہے۔ علاوہ اسکے ان کی تاثیرات اور نتائج
موجودہ پر غور کرنے سے ظاہر ہے کہ جو جو فعل کسی کے متعلق ہے وہ فعل اصل
علۃ غائی فعل مذکور کے لئے کافی نہیں تاوقتیکہ کوئی دوسری چیز نہ ایک بلکہ
بہت چیزیں اُسکی مددگار نہ ہوں۔ مثلاً آفتاب کے متعلق ثمرات و زروع کی
پختگی اور بارش کا برسانا جو بظاہر آفتاب پر موقوف ہے وغیرہ تاثیرات متعلقہ
شمس صرف شمس سے ظاہر نہیں ہو سکتیں تاوقتیکہ اُسکو دیگر عناصر سے کافی برابری
اور امداد حاصل نہ ہو۔ اگر عناصر کی آمیزش سے ثمر نہ بنے تو پختگی کا فعل کس
چیز پر وارد ہو ؟ اگر اجزاء مائیہ وارضیہ وغیرہ ایک اعتدال کے ساتھ جمع
نہ ہوتے تو آفتاب سے ثمر و زرع میں پختگی کے بجائے ایسی خشکی پیدا ہو جس سے
ثمر فاسد پیدا ہو جائے یا ذوق اُسکا بدل جائے۔ اسی طرح اگر اجزاء مائیہ و
ہوائیہ نہوں تو آفتاب کی حرارت کے ذریعے سے تبخیر ہی نہ ہو سکے۔ غرض کہ
عالم مادی میں سے ہر ایک ایسی شے پر جس پر واجب الوجود ہونے کا ظن
ہوتا ہے غور کرو اور اُسکے اثر حاصلہ پر دھیان کرو تو معلوم ہوگا کہ اُنمیں سے
کوئی بھی بالاستقلال اپنے اثر مطلوبہ کے پیدا کرنے کے لئے کافی نہیں ہے۔ یہ
احتیاج نہیں تو اور کیا ہے ؟ واجب الوجود ایسے موجود کو کہتے ہیں جو اپنے

نہیں ہے کیونکہ مقدار امتداد ثلثہ کا نام ہے جس سے طول و عرض و عمق مراد ہیں اور ہر وہ مقدار کے لئے کوئی ایسی قائم رہنے کی جائے بھی ہونی چاہئے جس میں وہ سما سکے۔ اسی کو حیز و مکان کہتے ہیں۔ منکرین صانع نے اچھا واجب الوجود تجویز کیا کہ تا وقتیکہ اُنکی کوئی جگہ آراستہ نہ کیجائے میدان وجود میں تشریف نہ لاویں +

علاوہ ازیں مقدار جسمی کے لئے تناہی ضرور ہے۔ جسم کا غیر متناہی ہونا محال ہے اور مقدار غیر متناہی کا ذہن میں متصور ہونا ہی ممکن نہیں ہے۔ چنانچہ حکماء یونان کے دلایل اس باب میں مشہور ہیں۔ پس ظاہر ہے کہ مادہ عالم یا بسایط عنصریہ میں سے کوئی عنصر واجب الوجود کہلانے کا رتبہ حاصل نہیں کر سکتا۔ اگر کوئی شخص مادہ کے باب میں واسطے رفع احتیاج مکانی کے یہ توجیہ کرے کہ جسم کے واسطے مکان بمنزلہ وصف کے ہے جب جسم موجود ہوگا تو وہ معہ اپنے اوصاف کے موجود ہوگا۔ یہ احتیاج غیر کی طرف نہیں ہے۔ ایسی احتیاج کا تو واجب الوجود مسلمہ جمہور میں بھی ظہور ہے تو جواب اس کا یہ ہے کہ مکان جو ایک فراغ موہوم ہے کوئی تعلق جسم سے مثل تعلق صفت کے نہیں رکھتا اسیواسطے وہ اپنے حیز سے بالقسر جدا ہو سکتا ہے۔ حالانکہ موصوف سے صفت کی علیحدگی متصور نہیں ہے +

دلیل ششم۔ جو اوصاف کمالات وجودیہ سے متفرع ہوتے ہیں اُن سب میں سے استغناء وعدم احتیاج ذاتی یا وصفی یا فعلی واجب الوجود کے لئے ہونی بڑا بھاری ضروری لازمی وصف ہے۔ اس وصف عظیم الشان کا عالم مادی

آسمان کے قلابے ملاتا ہے روز آفرینش عالم سے لیکر آجتک انتہا نہیں ہو سکا کہ وہ
ایک چیونٹی یا مکھی ہی پیدا کردے۔ پس جب انسان سے جسمیں علاوہ مادہ کے
بہت سے کمالات وجودیہ مثلاً علم۔ ارادہ۔ حیات بھی پائے جاتے ہیں پرگس
بھی مخلوق نہ ہو سکا تو بے شعور مُردہ مادہ سے عجائبات صنایع عالم کس طرح
بن سکتے ہیں ؟

دلیل چہارم۔ خواص واجبیہ میں ہم ثابت کر آئے ہیں کہ موجود اصلی
غیر متناہی و غیر محدود ہونا چاہئے (دیکھو خاصہ ۳ و ۴) مگر موجودات عالم
میں سے کوئی شے یہ شان نہیں رکھتی بلکہ ہر ایک چیز متناہی و محدود پائی
جاتی ہے۔ زمین۔ پانی ہوا ہر ایک چیز محدود ہے۔ جب یہ و نیز دیگر اشیاء
عالم محدود و متناہی ہیں تو انکا مادہ بھی محدود ہوگا۔ اجرام علویہ بھی باوجود
ہمہ عظمت مقدار متناہی رکھتے ہیں۔ چنانچہ علماء ہیئت نے آفتاب و ماہتاب
و دیگر سیارگان کی مقادیر دریافت کی ہیں۔ اور اگر آلات رصد میں خاطرخواہ
ترقی ہوگی تو امید کہ کواکب کی بھی مقادیر دریافت ہو جاوینگی۔ غرض موجودات
عالم میں کوئی شے ایسی نظر نہیں آتی جو غیر محدود و غیر متناہی ہو مگر موجود اصلی
یعنی واجب کا غیر محدود ہونا ضرور ہے اس لئے مادہ یا کوئی شے مادی واجب
متصور نہیں ہو سکتی ٭

دلیل پنجم۔ خواص واجبیہ میں یہ قرار پا چکا ہے کہ واجب الوجود کی ذات
میں بساطت حقیقی ہونی ضرور ہے (دیکھو خاصہ ۳) مادہ عالم و بسائط عنصری
میں اجزاء مقادیری کا ہونا دلیل اس بات کی ہے کہ اُن میں سے کوئی شے بسیط

یہ خاصہ پایا جاتا ہو۔ مرکبات کا تو خیال ہی نہیں کرنا چاہیئے کہ اُنکا عکس ہونا
تو متفق علیہ ہے۔ لیکن بسایط عنصریہ پر غور کرو تو معلوم ہوگا کہ اُنکے مفہوم اور وجود
میں کچھ اتحاد نہیں ہے بلکہ اُنکی ماہیت کے تصور کرلے کے وقت وجود کا دھیان
بھی نہیں آتا اور جس طرح انسان یا دیگر مرکبات کی نسبت یہ خیال بعید نہیں ہے
کہ فلان انسان اب نہیں ہے ایسا ہی ان بسایط عنصریہ یا مادہ عالم کی نسبت
بھی ذہن یہ تصور کرسکتا ہے کہ فلان عنصر نہیں ہے یا مادہ عالم موجود نہیں ہے
اس سے ظاہر ہے کہ ماہیت شے اَور چیز ہے اور وجود شے اَور چیز۔ اگر ماہیت
اشیاء اور وجود اشیاء ایک ہوتا تو کسی حالت میں یہ کہنا جائز نہ ہوتا کہ فلان شے
کا وجود نہیں رہا۔ لیکن حال یہ ہے کہ ہم اشیاء کی نسبت کبھی وجود کا ہونا اور
کبھی نہ ہونا کہتے ہیں۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ وجود ایک علیحدہ شے ہے جو اشیاء
یعنی ماہیت اشیاء سے کبھی متعلق ہوتا ہے اور کبھی نہیں۔ لیکن خواص و اجبیہ میں
ثابت ہوچکا ہے کہ واجب عین وجود ہوتا ہے اور اسکو کسی قسم کی مغایرت وجود
سے نہیں ہوتی۔ پس مادہ عالم یا بسایط عنصریہ جنکا مغایر عین وجود ہونا ثابت
ہے کسی طرح واجب قرار نہیں پاسکتے *

دلیل سوم۔ مصنوعات عالم میں سے انسان سب سے زیادہ عجیب نمونہ قدرت
ہے۔ داناؤں نے اُسکی بیشمار عجائب صنایع دریافت کی ہیں اور پھر قصور
ادراک کا اعتراف کیا ہے۔ انسان ایک ایسی ہستی ہے جسکی حکومت نہ صرف
عناصر بسیط پر محدود ہے بلکہ اجرام علویہ کی تاثیرات پر بھی اُسکا ایک حد خاص
تک تصرف ہے۔ مگر باوجود ان تصرفات علمی و عملی کے اس انسان سے جو زمین

پھر صورۃ کے لئے اُسکو کسی فاعل کوزہ گر کی بھی احتیاج لابدی ہے - علی ہذا القیاس
مصنوعات عالم کو خیال کرو جیسے اُنکو مادہ کی ضرورت ہے ایسا ہی اپنی صورت
خاصہ کی اور بواسطہ صورت صورتگر کی بھی احتیاج ہوگی - اب اگر بقول منکرین
صانع مادہ عالم کو ہی علۃ تمام موجودات کی تصور کریں تو گو اُس میں استعداد
بعیدہ کل صور نوعیہ حیوانیہ و نباتیہ و معدنیہ کی موجود ہو ۔ الا محض اُس استعداد
بعیدہ سے اُن صور نوعیہ کا دفعۃً یا بتدریج موجود ہونا ایسا امر ہے جسکو ذہن
انسانی کسی طرح تسلیم نہیں کرسکتا - استعداد قریبہ ہو یا بعیدہ اُسکا ظہور ہمیشہ
کسی فاعل پر موقوف ہوتا ہے - ظاہر ہے کہ مادہ عالم یا عناصر بسیطہ سے جنکو
بوجہ عمومیت سب انواع کی طرف نسبت برابر ہے مختلف انواع مرکبات عنصریہ و
اجرام علویہ پیدا نہیں ہوسکتے تاوقتیکہ کوئی مرجح موجود نہ ہو - پس مادہ عالم کو
بالضرور کسی مرجح کی احتیاج ہوگی جسپر اُسکی استعداد صور نوعیہ کا ظہور موقوف
ہوگا - مگر یہ احتیاج خلاف خواص واجبیہ ہے جن میں سب سے مقدم خاصہ
یہ ہے کہ وہ موجود اصلی ہو اور اُسکی ذات و صفات کا وجود اپنے تقاضاے ذات
سے ہو نہ بواسطہ غیر (دیکھو خاصہ ۱) اس لئے ثابت ہے کہ اجرام علویہ بیشمار
جنمیں سے کسی کو حرکت کسی کو قرار اور ہر ایک کا جُدا جُدا مدار ہے کوئی بے نور
اور کوئی چمکدار ہے محض مادہ عالم سے بلا کسی مرجح کے پیدا ہونے ممکن نہیں ہیں
دلیل دوم - یہ امر ثابت ہو چکا ہے کہ موجود اصلی وجود مطلق سے کسی نوع
سے مغایر نہیں ہوتا نہ مفہوماً نہ ذاتاً بلکہ دونو میں اتحاد حقیقی ہوتا ہے (دیکھو خاصہ ۱)
اب دیکھنا چاہئے کہ تمام موجودات عالم میں سے کوئی ایسی شے ہے جس میں

اور اپنے ظہور میں فاعل کی محتاج ہوتی ہے۔ مگر واجب الوجود کا کوئی کمال وجودیہ کسی سے مستفاد نہیں ہوتا۔ بلکہ جملہ کمالات وجودیہ بتقاضائے ذات اُس میں موجود ہوتے ہیں۔ ورنہ وہ واجب نہ رہے بلکہ دوسرے کا محتاج ہو پس استعداد خاصہ ممکن کا ہے ٭

فعل واجب ارادی ہوتا ہے نہ طبعی۔ کیونکہ ارادہ صفت کمال ہے اور

خاصہ۔ ارادہ

واجب میں چونکہ تمام کمالات وجودیہ کا بدرجہ اکمل واتم ہونا ضرور ہے اس لئے اُسکے افعال ارادی ہونگے۔ فعل طبعی موجب کمال نہیں ہے اُسمیں اور قسری میں کچھ فرق نہیں ہے۔ مصادر طبعی و قسری ہر دو میں بلا اختیار افعال صادر ہوتے ہیں۔ اور بے اختیاری کی حالت میں خواہ کیسی ہی قوت قدرت موجود ہو ایسی صنایع پُرحکمت عمل میں نہیں آسکتیں جیسی اس عالم مادی میں پائی جاتی ہیں ٭

# بحث اثبات صانع جل شانہ

دلیل اول - ہر مادی شے کے لئے چار علتیں ہونی ضرور ہیں۔ علۃ مادی علۃ صوری۔ علۃ فاعلی اور علۃ غائی۔ ان میں سے علۃ غائی صرف ایسی مادی شے کے لئے ضرور ہے جو فاعل باشعور کیطرف منسوب ہو۔ مصنوعات انسانی مثلاً ایک مٹی کے پیالہ کا دھیان کرو۔ جیسے اُسکو اپنے وجود کے لئے مٹی کی ضرورت ہے ویسے ہی اُسکو اپنی صورت خاصہ کی احتیاج ہے۔ کیونکہ محض مٹی کو کوئی پیالہ نہیں کہ سکتا۔ تاوقتیکہ اسکو پیالہ کی صورت خاصہ حاصل نہو

ہوتا ہے۔ اور وجود کا احاطہ غیر متناہی ہوتا ہے +

منجملہ خواص واجبیہ قدیم ہونا بھی ہے۔ واجب الوجود کی ذات و صفات

خاصہ ۵۔ قِدم واجب الوجود

ہر دو کے لئے قدیم یعنی ازلی و ابدی ہونا ضرور ہے۔ دلیل قِدم ذات تو یہ ہے کہ اگر اُسکی ذات قدیم نہ ہوگی تو اُسکا وجود کسی زمانہ مخصوص میں حاصل ہوا ہوگا۔ اس صورت میں اُسکے لئے کوئی علّۃ باعث وجود تسلیم کرنی لازم ہوگی۔ اور واجب الوجود اپنے وجود میں اُس علّۃ کا محتاج ٹھیریگا۔ پس واجب واجب نہ رہیگا۔ دلیل قدامت صفات کی یہ ہے کہ صدور و وجوب صفات واجب کی علّۃ خود ذات واجب ہوتی ہے اور جب ذات قدیم ثابت ہو چکی تو اُسکے صفات بھی جو ذات کے ساتھ قائم رہتے ہیں قدیم ہونگے +

واجب الوجود میں یہ خاصہ سلبی بھی ہوتا ہے کہ اُس میں کسی طرح کا

خاصہ ۶۔ عدم تغیر

تغیر ذاتی یا تغیر وصف اصلی ہونا ممکن نہیں ہے۔ ذاتی تغیر کا محال ہونا تو ظاہر ہے کہ جب اُسکا وجود تقاضائے ذاتی سے ہے تو اُسکے وجود میں کسی شے کو دخل نہیں ہو سکتا۔ پس اُسکے اعدام میں بھی جو لازم تغیر ہے دخل نہیں ہو سکتا۔ علی ہذا القیاس اصلی اوصاف بھی جو لازم ذات ہیں بدون تغیر ذات متغیر نہیں ہو سکتے +

واجب کی ہر قوت کمالیہ بالفعل ہوتی ہے یعنی واجب میں مرتبہ استعداد

خاصہ ۷۔ فعلیت

کا نہیں ہوتا کیونکہ استعداد کا مرتبہ دیگر شرایط و علل خارجیہ پر موقوف ہوتا ہے۔ در اصل قوت استعدادی مفعول کی صفت ہوتی ہے

متناہی ہے یعنی جہاں تک احاطہ اُس یا جزئی کے وجود کا ہے دوسرے کا
اُس میں گنجایش نہیں مثلاً جسقدر احاطہ زید کے وجود کا ہے اُسمیں عمرو بکر
کا وجود نہیں آسکتا - ہر شے کا احاطہ مختلف ہے - حقیقۃ انسانیۃ کا ایک
احاطہ ہے - حیوانیۃ کا احاطہ اُس سے بڑا ہے - جسمیۃ کا احاطہ اُس سے بھی
بڑا ہے - وجود کا احاطہ سب سے زیادہ وسیع ہے - اُس سے بڑا کوئی احاطہ
نہیں ہے - اس لئے وجود کا احاطہ غیر متناہی ہونا چاہئے - کیونکہ متناہی کے
یہی معنی ہیں کہ کوئی حد اُسکو محیط ہو - اور ہر شے کی حد غیر شے سے ہوتی ہے -
مثلاً جسم کی حد سطح ہے - سطح کی حد خط ہے - خط کی حد نقطہ ہے - جب کوئی شے
وجود کے سوا نہ ہوئی تو وجود بلاشبہ بے حد ہوا اور یہ ثابت ہو چکا ہے کہ واجب الوجود
بجمیع الوجوہ عین وجود ہوتا ہے - پس اس صورت میں واجب الوجود کی دوسری
فرد کی وجود کی کہاں گنجایش ہو سکتی ہے* ؟

پچھلی تقریر سے یہ بھی نتیجہ نکلتا ہے کہ ایک خاصہ واجب الوجود کا یہ بھی ہے
**خاصہ ۴ - عدم تناہی** کہ وہ غیر محدود ہو ورنہ وہ عین وجود نہ ہوگا بلکہ اُس میں عدم
کو بھی کچھ دخل ہوگا - حالانکہ قبل ازیں ثابت ہو چکا ہے کہ واجب عین وجود

* حاشیہ - اگر کسی کو یہ شبہ ہو کہ اندریں صورت لازم ہے کہ موجود ممکن احاطہ وجود
میں نہ آئے کیونکہ جب واجب الوجود نے سب وجود کا احاطہ گھیر لیا تو اور کسی شے کے
وجود کو کہاں گنجایش رہے گی - تو اس کا یہ جواب ہے کہ وجود ممکن عارضی وجود
واجب نہیں ہے - بلکہ وجود ممکن پرتو یا ظل ہے وجود اصلی یا وجود واجب کا

ہوتاہے۔ یہاں اُسکے برعکس ہُوا۔

تعدُّدِ حقیقی کی اِستحالہ کے بہت سے دلایل ہیں۔ ازانجملہ یہاں دو دلیلیں

توحید | بیان کی جاتی ہیں۔ دلیل اول۔ اگر واجب الوجود کے دو فرد حقیقی ہونگے تو اُن دونو میں اتحاد حقیقت واجبیہ میں ہونا ضرور ہے ورنہ وہ دو نو واجب الوجود کے فرد نہ ہونگے۔ مگر یہ کُلّی قاعدہ ہے کہ جو دو چیزیں کسی ایک امر میں متحد ہوتی ہیں تو اُن میں کوئی امر مابہ الغیر بھی ہوتا ہے جو مقتضی تعدد و اثنینیّت کا ہوتا ہے۔ کیونکہ ظاہر ہے کہ اگر بجمیع الوجوہ اتحاد ہو تو تعدد دوئی نہ رہیگی۔ پس واجب الوجود کے افراد مفروضہ میں کوئی امر مابہ الغیر ہوگا اب اگر وہ باعث غیریت کوئی امر عارضی ہے جسکو واجب کی ذات میں کچھ دخل نہیں تو حقیقت واجب کا ایک امر عارضی و خارجی پر موقوف ہونا لازم آئیگا۔ پس واجب واجب نہ رہیگا۔ لیکن اگر وہ باعث غیریت کوئی امر ذاتی ہوگا تو خلاف مفروض لازم آویگا۔ کیونکہ حقیقت یا ذات ہر دو افراد کی متحد مانی گئی ہے۔ اگر حقیقۃ خاصہ ان دو افراد کی متباین سمجھا جائے اور واجب الوجود کا دونو میں بطور جنسیۃ اشتراک مانا جاوے تو بالضرور اُن دونو میں باعث غیریت ایک امر ذاتی بطور فصل کے ہونا چاہئے۔ اس صورت میں دونو فرد مذکورہ دو نوع متباین کے فرد ہونگے اور دونو فرد میں ایک امر حقیقت واجبیہ سے مغایر موجود ہوگا جسکا استحالہ ثبوت بساطت واجب میں ظاہر کیا گیا ہے۔

دلیل دوم۔ ہر ایک شے اور ہر ایک حقیقت اپنے وجود میں دوسرے سے

اس تقریر سے یہ بھی ظاہر ہوا کہ کمالات وجودیہ یعنی حیات و علم و شعور

خاصہ ۲ کمالات وجودیہ

و ارادہ و قدرت و دیگر صفات کمالیہ جو انکی ترکیبی حالت سے پیدا ہوتی ہیں آثار و کمالات وجود ہیں جسقدر وجود وسیع اور قوی ہوگا اُسی قدر یہ کمالات بھی قوی ہونگے اسلئے واجب الوجود میں یہ صفات کمالیہ اعلیٰ و اکمل و اتم درجہ کے ہونگے +

منجملہ خواص واجبیہ وحدت ذاتی بھی ہے - وحدت کے معنی ایک تو یہ

خاصہ ۳ - وحدت

ہیں کہ واجب میں کسی طرح کی ترکیب نہ ہوگی بلکہ اُس میں حقیقی بساطت ہونی چاہئے - دوسرے یہ معنی ہیں کہ واجب میں تعدد نہیں ہوسکتا - یعنی سوائے ایک فرد کے دوسرا کوئی فرد واجب الوجود کے لئے ہونا ممکن نہیں ہے - اصطلاحاً وحدت قسم اخیر کو توحید کہتے ہیں +

بساطت واجب کا بیان قبل ازیں ہو چکا ہے - مزید توضیح کے لئے کسیقدر

بساطت

یہاں بھی لکھا جاتا ہے - واجب کا وجود پر مشتمل ہونا تو ضروری امر ہے - ورنہ وہ معدوم ہوگا - پھر وجود اگر عارض ہے تو واجب کی ذات سے اُسکا جدا ہونا ممکن ہوگا - اس صورت میں بھی واجب کا معدوم ہونا ممکن ہُوا - اور اگر وجود کو جزو مانا جاوے تو دوسرا جزو بالضرور وجود سے غیر ہوگا کیونکہ ایک شے سے ترکیب متصور نہیں ہے - پس وہ امر غیر وجود محض عدم تو ہو نہیں سکتا - عدم کوئی چیز نہیں جس سے ترکیب حقیقی ہو - البتہ وہ ایک امر ممکن ہوگا جس کے لئے وجود عارضی ہوتا ہے - اس صورت میں واجب کا ممکن سے مرکب ہونا لازم آیا حالانکہ ممکن خود واجب کا محتاج

سو یہاں بھی اگرچہ عدم محض نہیں ہے۔ مگر عدم کی شان کا ظہور ہے جسکے واسطے
ہر حصہ خاص وجود میں بقدر تخصیص کمالات وجودیہ منتفی ہوتے ہیں اور
بلحاظ خصوصیت دیگر صفات نقص پیدا ہوتے ہیں جنکا وجود اور حصول
موجود اصلی میں باعث عیب و نقص سمجھا جاتا ہے۔ یہ عدمی حالت بھی
بلاشبہ کسی شے میں تقاضائے ذاتی سے نہیں ہوتی۔ عدم کوئی چیز نہیں جو
وہ متقاضی ہو۔ بالخصوص واجب میں عدم کا تقاضا کب آسکتا ہے کہ
واجب کی ذات محض وجود کو مقتضی ہے پس لامحالہ یہ شان عدمی کسی
غیر کے تقاضے سے ہوگی۔ جس نے وجود خاص کو خاص اور محدود بنا دیا
ہے۔ پس یہ حالت واجب میں نہیں ہوسکتی اور وہ وجود سے ہرگز
مغایر نہیں ہوسکتا ورنہ یہ حالت عدمی ضرور اُس پر وارد ہوگی وہو باطل
اِلّا ممکن میں یہ مغایرت ضروری ہے

تاوقتیکہ اُسکے ساتھ وجود کا لحاظ نہ ہوگا عقل اُسکے موجود ہونے پر حاکم نہوگی۔ اور جو
مفہوم اپنے وجود نفس الامری میں کسی غیر کا محتاج ہوتا ہے وہ ممکن ہوتا ہے۔ پس مفہومات
مغایرہ وجود بھی ممکن ہونگے۔ اور ممکن واجب نہیں ہوتا۔

دلیل سوم۔ اگر وجود ماہیتہ واجب سے غیر ہوگا تو دو حال سے خالی نہیں یا وہ وجود
جزو ماہیتہ واجب ہوگا۔ یا وہ وجود امر خارج از ماہیتہ مذکورہ۔ درصورت جزئیتہ وجود دوسرا
جزو ماہیہ واجب غیر وجود ہوگا یعنی معدوم ہوگا اور وجود ہی ایک امر مستقل و واجب ہوگا۔
اگر وجود کو ایک امر خارج از ماہیت واجب مانا جاوے تو اسکے یہ معنی ہونگے کہ وجود ماہیت
کے لئے صفت نہیں ہے پس واجب معدوم ہوگا۔ وھٰذا خلف۔

جو تیجہ وجود محدود کا ہے اور اسی قدر یعنی بقدر عدم یا تخصیص وجود مطلق کے کمالات مطلقہ لازمہ وجود مطلق میں بھی نقصان آئیگا۔ عدم سے کوئی اثر ظاہر نہیں ہو سکتا۔ عدم کا اثر یہی ہے کہ اُسکا کوئی اثر نہیں ہے۔ وجود کی تخصیص سے بھی ایک خاص عدم پیدا ہوتا ہے مثلاً یہ کہا جاتا ہے کہ زید ایک حقیقۃ خاصہ اور موجود خاص ہے یعنی وہ عمرو یا بکر یا فرس نہیں ہے۔

ہوتی ہے اسواسطے مرتبہ جوہر و ذات موصوف میں وصف و موصوف کو اتحاد ہوتا ہے۔ پس جس وصف کے مباین وہ وصف ذاتی ہوگا موصوف ذاتی اُسکا بھی اُسکے مباین ہوگا۔ مثلاً حرارت سردی کی منافی ہے۔ پس نار بھی جو حرارت کا موصوف ذاتی ہے سردی کی مباین ہوگی۔ یعنی موصوف اصلی میں ایسی چیز سے ترکیب نہ ہوگی جو اصلی وصف کی مباین ہو یا مثلاً حرارت منافی جسمیۃ یا جوہریتہ یا ہیولیٰ یا صورت کی نہیں ہے اس واسطے اسکے موصوف (نار) میں ان اوصاف سے ترکیب ہونے کی گنجایش ہوگی مگر ایسی چیز سے ترکیب نہ ہوگی جسکو برودت لازم ہو۔ سوائے وجود کے اور تمام اوصاف لازمہ وجودیہ کا بہ نسبت اپنے موصوفات اصلیہ کے یہی حال اور یہی تقاضا ہوگا۔ کیونکہ اُنکے اوپر اور مفہوم عالی نکلیگا جو اُن پر صادق آئیگا۔ اس لئے اُنکو اُن مفہومات عالیہ سے منافاۃ نہ ہوگی بخلاف وجود کے۔ چونکہ اس مفہوم عالی پر کوئی اَور مفہوم نہیں جو اُس سے بالا ہو اور نہ کوئی امر وجود کے مساوی ہے۔ اس لئے وجود میں حقیقی بساطت ہوگی اور اُسکے موصوف اصلی میں بھی حقیقی بساطت ہوگی۔

**دلیل دوم** اس امر کی کہ وجود واجب الوجود سے مغایر نہ ہوگا یہ ہے کہ جو مفہومات وجود کے مغایر ہونگے اُنکی حقیقت عند العقل جداگانہ ممتاز و متصور ہو سکے گی۔ الا

کہ معلول اخیر اور علت اصلی کے درمیان وسایط غیر متناہیہ کا سلسلہ ہے۔
غرض کسی واجب الوجود کا تسلیم کرنا ہر شخص کو جو عقل سلیم رکھتا ہے خواہ
وہ دہریہ ہو یا موحد لازم ہوگا۔ البتہ یہ امر بحث طلب ہوگا کہ آیا وہ واجب الوجود
مادہ عالم ہی ہے یا کوئی شے ماوراے اس عالم کے ہے۔ اس امر کے فیصلہ
کے لیئے خواص واجب الوجود پر غور کرنا ضرور ہے۔

## خواص واجب الوجود

جبکہ واجب الوجود حسب تعریف مذکورۂ بالا موجود اصلی ہوا اور اُس کی
حقیقت اپنے تقاضائے ذاتی سے ہوئی تو بیشک اُسکی
حقیقت ایسی ہونی چاہئے جو کسی وجہ سے وجود اصلی سے

خاصۂ عینیت وجود واجب الوجود۔

مغایر* نہ ہو۔ بلکہ عین وجود ہو اور شائبہ عدم کی اُسمیں آمیزش نہ ہو۔ درصورت
مغایرت کے ذات واجب میں کچھ میل جول عدم خاص کا بھی ہوگا۔

* بغرض توضیح مزید ذیل میں چند دلایل بہ ثبوت اس امر کے بیان کی جاتی ہیں
کہ وجود کا عین واجب ہونا ضرور ہے۔
دلیل اوّل۔ چونکہ موصوف ذاتی میں وصف ذاتی تقاضائے ذات سے ہوتا ہے
اس لیئے صفت و موصوف میں اتحاد ذاتی ہوتا ہے۔ بخلاف وصف عرضی کے کہ وہ
اور اُسکا موصوف دو امر متبائن ہوتے ہیں۔ جن میں بوجہ تعلق وصف اتحاد عارضی
پیدا ہوجاتا ہے۔ اگرچہ بصورت وصف ذاتی بھی صفت و موصوف میں درجۂ وصف
میں تفاوت ہونا ظاہر ہے لیکن چونکہ وصف ذاتی کا منشا و مصدر خود ذات موصوف

بحیثیت مجموعی ممکن ہوگا۔ کیونکہ مجموعہ اور افراد میں ایسی مغایرت تامہ نہیں ہوسکتی کہ افراد کی حقیقت تو زہو اور مجموعہ کی آنز ہوجائے۔ اگر کچھ مغایرت ہوسکتی ہے تو صرف اوصاف عرضیہ میں ہوسکتی ہے۔ پس جب جملہ افراد غیر متناہیہ کا سلسلہ ممکن ہوا تو بموجب تعریف ممکن ضرور ہے کہ اُس کا وجود بواسطہ غیر ہو۔ اب اگر وہ غیر واجب ہے تو ہو المراد۔ اگر وہ غیر ممکن ہے تو یہ خلاف مفروض ہے۔ کیونکہ مجموعہ مذکورہ بالا میں جملہ افراد غیر متناہیہ داخل کرلئے گئے تھے اور کوئی فرد خارج نہ رہا تھا ٭

دوسری صورت یعنی جملہ افراد غیر متناہیہ کا واجب ہونا محال ہے۔ کیونکہ یہ سلسلہ علت و معلول کا فرض کیا گیا ہے اور واجب معلول نہیں ہوسکتا۔

تیسری صورت میں بھی مدعا حاصل ہے۔ کیونکہ جب اُس سلسلہ میں واجب نکلا تو سلسلہ اُس پر ختم ہوجائیگا۔ اور غیر متناہی نہ رہیگا ٭

علاوہ ازیں یہ امر بھی قابل غور ہے کہ جہاں تک ہمارا علم پہنچتا ہے

عدم تناہی سلسلہ علت و معلول سے ثبوت واجب الوجود میں کوئی مشکل پیش نہیں آتی

کوئی علت علت اصلی کسی شے کی نظر نہیں آتی۔ ہر علت جدیدہ کے دریافت ہونے پر یہ ہی معلوم ہوتا ہے کہ یہ علت علت اصلی نہیں ہے۔ بلکہ علت اصلی کوئی اَور ہے۔ پس سلسلہ علت و معلول میں جسقدر علل ہیں وہ دراصل محض وسایط ہیں نہ اصلی علل۔ اب اگر یہ وسایط غیر متناہی ہوں مثلاً زید عمرو بکر کا سلسلہ آدم پر ختم نہ ہو بلکہ لاالی النہایہ چلا جائے تو اس سے ثبوت واجب الوجود میں کوئی دقت پیدا نہیں ہوسکتی بلکہ اُسکے صرف یہ معنی ہونگے

ظاہر ہے کہ وہ ہی واجب ہوگا۔ لیکن اگر اُس صفت و شان کے ساتھ موصوف نہ ہوگا تو وہ ممکن ہوگا۔ اس صورت میں بھی واجب الوجود کا تسلیم کرنا لازم آتا ہے کیونکہ یہ ہو ہی نہیں سکتا کہ ممکنات کا سلسلہ کہیں پر ختم نہ ہو۔ ورنہ ہر فرد ممکن کی نسبت کسی مرتبہ کا ہو یہ ہی سوال ہوگا کہ آخرش اُسکی حقیقت کس کی بنائی ہوئی ہے۔ اگر اُسکی علت کوئی اور ثابت ہوگی تو پھر اُسکی نسبت بھی وہ ہی سوال ہوگا۔ یہانتک کہ یہ سلسلہ کسی ایسی ذات پر منتہی ہو جہاں یہ سوال بند ہو اور وہ ذات اپنی حقیقت اور وجود میں مستقل بالذات ہو۔ یعنی کسی کا معلول نہ ہو بلکہ خود ہی علة اصلی ہو۔ ممکن کی تعریف ہی یہ ہے کہ اُسکا وجود تقاضائے ذات سے نہ ہو بلکہ کسی غیر کے واسطہ سے ہو +

اگر کسی کے دل میں یہ شبہ پیدا ہو کہ اس سلسلہ ممکنات میں کسی علة واجبہ کا نکلنا ضرور نہیں ہے۔ بلکہ ہو سکتا ہے کہ علل ممکنہ کا سلسلہ لا الی النہایۃ چلا جائے۔ تو اس صورت میں ثبوت واجب نہ ہو سکیگا۔ تو اسکا ہم یہ جواب دیتے ہیں کہ سلسلہ علة و معلول غیر متناہی نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ سلسلہ غیر متناہی کے کل افراد بحیثیت مجموعی تین صورتوں سے خالی نہیں ہو سکتے **اول** تو وہ جملہ افراد غیر متناہیہ ممکن ہونگے۔ یا **ثانیاً** وہ جملہ افراد غیر متناہیہ واجب ہونگے۔ یا **ثالثاً** بعض افراد غیر متناہیہ واجب ہونگے اور بعض ممکن +

> سلسلہ علة و معلول غیر متناہی نہیں ہو سکتا۔

اگر پہلی صورت ہے یعنی اگر جملہ افراد غیر متناہیہ ممکن ہیں تو وہ مجموعہ بھی

نہ مادہ ہے۔ نہ کسی خاص مکان میں ہے۔ نہ کسی خاص زمان میں اور غیر متناہی ہے۔ معترض محض یا معدوم محض سمجھنا چاہئے۔ ایسی ہستی موہوم سے قطع نظر اسکے کہ اُسکے ثبوت کے لئے کافی دلایل نہیں ہیں۔ مرکبات عنصریہ عالم کا جن سے اُسکو عدم مجانست کلی ہے کسی طرح صادر ہونا ممکن نہیں ہے

یہ اعتراض ہے جسکا جواب دینا ہر اہل مذہب کا فرض ہے۔ ظاہر ہے کہ اس اعتراض کے جواب کے لئے دو امور ثابت کرنے ضرور ہیں۔ اول یہ کہ ایک ذات واجب الوجود کا تسلیم کرنا ضرور ہے۔ دوم یہ کہ مادہ عالم واجب الوجود نہیں ہو سکتا۔ بلکہ ضرور ہے کہ واجب الوجود ماورائے اس عالم کے ہو +

ثبوت واجب الوجود

کوئی موجود شے دو احتمالات سے خالی نہیں ہو سکتی۔ احتمال اول یہ ہے کہ اُس شے کا وجود اپنے تقاضائے ذات سے بدون کسی واسطہ غیر کے ہوا ہو اور ضروری الثبوت ہو یعنی اُس پر نہ ہونا ہرگز کسی احتمال سے تجویز نہ ہو سکے۔ ایسی شے کو واجب الوجود کہتے ہیں۔ احتمال دوم یہ ہے کہ اُسکا وجود تقاضائے ذاتی سے نہ ہو بلکہ بواسطہ غیر حاصل ہوا ہو اور اُس پر ہونا اور نہ ہونا دونو بدرجہ مساوی تجویز ہو سکے ایسی شے کو ممکن الوجود کہتے ہیں +

یاد رکھنا چاہئے کہ موجودات میں سے جب کوئی موجود تسلیم کیا جائیگا تو واجب الوجود کا تسلیم کرنا امر لابدی ہوگا۔ کیونکہ وہ موجود اگر اُسی صفت اور شان کے ساتھ موصوف ہوگا جو واجب کے لئے مخصوص ہے تو صاف

مختلف ترکیبات سے جو جو مرکبات تامہ یا ناقصہ بنتے ہیں وہ باعتبار اپنی ترکیب کے ضرور حادث ہیں۔ الّا بسایط عنصریہ جو مادۃ المواد عالم ہے بذات خود حادث نہیں ہیں بلکہ قدیم ہیں کیونکہ اُن بسایط کی نسبت عدم سابق و عدم لاحق کا جن پر بنیاد حدوث ہے کوئی ثبوت نہیں پایا جاتا ہے۔ اور اس میں شک نہیں کہ یہ ہی بسایط محتاج الیہ اصلی موجودات مرکبہ فرعیہ عناصر کے ہیں۔ کیونکہ جب بذریعہ عمل کیمیائی یا بہ تقاضاے طبعی موجودات عالم میں سے کسی شے کے اجزاء کی تحلیل عمل میں آتی ہے تو اُس میں سے یہ ہی چند بسایط نکلتے ہیں۔ پس یہ ہی چند عناصر بظاہر موجود اصلی محتاج الیہ تمام عالم کے ہیں نہ کوئی شے ماسوا ان کے ٭

بعض حکماء فلاسفہ کا یہ مذہب ہے کہ ان عناصر میں سے قدیم چیز ایک ہی مادہ عنصری ہے اور بوجہ استعدادات مختلفہ اُن پر عناصر بسیط یا مرکبات نباتی و حیوانی کی صورتیں وارد ہوتی ہیں۔ حکماء زمانہ حال نے انہیں عناصر کو مادۃ المواد اجرام علویہ بھی قرار دیا ہے ٭

وہ کہتے ہیں کہ ممکن ہے کہ اجرام علویہ کا مادہ ان عناصر سے علیحدہ ہو اور وہ ہی مادۃ المواد تمام عالم کا ہو مگر اس میں شک نہیں کہ اگر کسی موجود اصلی یا واجب الوجود کا تسلیم کرنا اس لحاظ سے ضروری ہے کہ وہ محتاج الیہ جملہ موجودات عالم ہے اور عالم میں علامات احتیاج پائی جاتی ہیں تو وہ ایسی شے ہوگا جس سے درحقیقت قوام عالم کا بنا ہے نہ ایسی وہمی و فرضی شے جسکو بلحاظ اُن تشبیہات کے جو اہل مذہب بیان کرتے ہیں کہ نہ وہ جوہر ہے۔ نہ عرض

سے ہوئی ہے ٭

اس کتاب میں جو عقائد دلائل عقلی سے ثابت کرنے منظور ہیں وہ یہ ہیں

**اوّل۔ اثبات صانع جلّ شانہ۔**

**دوم۔ اثبات روح مجردہ مکلّفہ انسانی**

**سوم۔ اثبات نبوّت۔**

**چہارم۔ اثبات معاد و کیفیت جزا و سزا۔**

## ثبوت واجب الوجود

جملہ دلائل اثبات صانع کا جو منجانب اہل مذاہب بیان کی جاتی ہیں۔ مدار صرف اس مسئلہ پر ہے کہ ہر حادث کے لئے قدیم کی ضرورت ہے۔ اسی مسئلہ کو کبھی یوں بیان کیا جاتا ہے کہ ہر معلول یا مسبّب کے لئے علت یا سبب کا ہونا یا ہر موجود عارضی کے لئے موجود اصلی یا حقیقی کا ہونا ضروری ہے اس مقدمہ کلّیہ کو قایم کرکے اور اُس کے ساتھ یہ امر مسلم مانکر کہ عالم حادث ہے یا معلول یا مسبب ہے یا اُسکا وجود عارضی ہے یہ نتیجہ نکالا جاتا ہے کہ اس عالم کے لئے ایک صانع قدیم ہے جو علۃ العلل تمام کائنات کا ہے اور وہ ہی موجود حقیقی ہے اور سب موجودات کا وجود اُسی سے مستفاد ہوا ہے ٭

مگر اہل ادیان کے مقابلہ میں ایک اَور گروہ اس بات کا قایل ہے کہ

اعتراض منکرین صانع | کل عالم کی ترکیب چند بسایط عنصریہ سے ہے جنکی تعداد اس زمانہ میں قریب ۵۰ کے بیان کیجاتی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ان بسایط عنصریہ کے

کچھ علاج نہ کریں تو وہ اپنے فرض کی انجام دہی میں قصور وار۔ اور خدا کے حضور میں بیشک گنہگار ٹھیرینگے۔ اگرچہ یہ کام ایسا مہتم بالشان ہے کہ اسکی طرف مجھ سے لایق تر اشخاص کو متوجہ ہونا ضرور تھا۔ الا کچھ تو اس افسوسناک وجہ سے کہ ہمارے علماء کو بباعث عدم واقفیت شبہات ملاحدۂ زمانہ حال اس کام کی طرف توجہ کرنے کی کافی ضرورت معلوم نہیں ہوئی اور کچھ اس خیال سے بھی کہ میرا ذخیرہ علمی خواہ کیسا ہی ناچیز کیوں نہ ہو اُسکو بقدر طاقت رسائی خلق خود استعمال میں لانا میرا فرض ہے میں نے اس کام کو شروع کیا ہے ◆

میرے نزدیک دین اسلام کے کُل عقاید علمیہ وعملیہ فطری ہیں اور بدلالت فطرت انسانی اُسکا ظہور ہر ایک انسان کے خیال وشعور میں ہے لیکن یہ فطرت صافی بخارات ہوائے نفسانی وتعصبات سے عموماً مکدّر اور بعض اوقات بالکل معدوم ہو جاتی ہے۔ امید ہے کہ جو فطرت مردہ نہیں ہے وہ اس پکار سے جاگ اُٹھے ◆

یہاں یہ بیان کرنا بھی ضرور ہے کہ اس کتاب کی تحریر کے باعث میرے ایک دوست مخلص ہوئے ہیں جنکو خدا تعالیٰ نے نہ صرف قدردانی علم وعلماء کا بے انتہا شوق دیا ہے بلکہ منصب علمی ومرتبہ فہم ودانش میں مقتدر وممتاز کیا ہے۔ مضامین کی ترتیب کمی وبیشی اور عبارت کی بندش اُنہیں کی رائے پر چھوڑی گئی ہے۔ گویا احقر کی طرف اس مسودہ کا مادہ منسوب ہے جسکی صورتگری ونقش پیرائی سب اُنہیں کے ذہن صفا پرور

سزاوار ہیں جسکے سہارے سے ہر چیز قایم ہے اور ہر موجود کا اُسی ذات قیوم پر مدار ہے جو اپنی ذات سے آپ مستقل و دایم ہے۔ اُسکا ہر کمال لازوال ہے اور عیب و نقص کا اُسکی ذات میں ہونا سب محالوں سے برتر محال ہے۔ اور ہزار بار رحمت باری ہو اُن عارفان جمال ذاتی و صفاتی کی نفوس قدسیہ و ارواح مزکیہ پر جنکی بدولت عقل نارسائے اہل دنیا کو عقاید حقہ کی طرف رہبری ہوئی۔ بالخصوص اُس قدسی ذات فیض آیات پر جو افضل ترین اہل عرفاں ہے صلعم اور اُسکی آل و اصحاب پر جو اُس کی فیض صحبت سے ممتاز ہوئے ⁂

من بعد ناچیز عبد العزیز برادران اہل اسلام کی خدمت میں عرض پرداز ہے کہ اِس زمانہ آزاد منشی میں اکثر نو تعلیم یافتہ مرض الحاد میں گرفتار ہو رہے ہیں یا گرفتار ہونے کو تیار ہیں اور علم دین سے ناواقف ہونیکی وجہ سے اُن کے عقائد میں اسقدر فتور آگیا ہے کہ وہ نہ صرف رسالت و معاد کے منکر ہیں بلکہ اللہ جل شانہٗ کے وجود کا بھی انکار کرتے ہیں۔ مجھ کو جہانتک اُنکے دلائل انکار وجود باریتعالیٰ و دیگر شبہات کے علم حاصل ہونے کا موقعہ ملا ہے وہ نہایت کمزور و رکیک معلوم ہوتے ہیں اور اِس قسم کے نہیں کہ اُن پر بھروسہ کرکے انسان اپنے تئیں ایسے غلو میں ڈالدے جو انکار صانع حقیقی سے پیش آنیوالا ہے۔ ایسی حالت میں اگر وہ لوگ جنکو خداتعالیٰ نے اسقدر استعداد علمی بخشی ہے کہ وہ دلایل و شبہات ملاحدہ یا متشککین کا جواب شافی دے سکتے ہیں چُپ چاپ بیٹھے رہیں اور فتور اعتقاد خلقت کا

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

آغاز و انجام ہر مطلب کا اُسی کے نام پاک سے ہے جس کے بسط فیض دریاے
ذخار وجود ذاتی سے گلشن موجودات کی سرسبزی اور شادابی اور قبض افاضہ
سے اُس کی بے رونقی و بربادی ہے۔ اُسی کی ہستی ایک چمن سدا بہار بیخزاں
ہے۔ اُسی کا وجود دریاے ذخار بے جزر و مد و بیکراں ہے۔ اللہ اللہ اُس کی
ذات پاک کیا بحر مواج ہستی و حیات ہے کہ بیشمار خس و خاشاک نیستی اُسکے
تعلق بے کیفی سے روح و رواں ہو کر نسیم روح خیز و نکہت جاں بیز ہو گئے۔
اُسی دریاے ہستی کی تموج سے بیشمار حباب اعیان ثابتہ نمود و شہود پا کر دم
زنِ انا الوجود بنے۔ اللہ اللہ یہ زمین و آسمان و جملہ کون و مکان ایک بلبلہ
ہے اُس کے دریاے ناپیدا کنار ہستی بر قرار سے یا ایک رشحہ ہے اُسکی قلم بدایع
رقم غرایب نگار سے۔ اُسکے حمد و ثنا کے جو جو طراز بدیع و نقوش زیبا صفحۂ عالم
پر آجتک نمایاں ہوئے یا ہونے والے ہیں جملہ اُسی ذات ازلی و ابدی کو

# فہرست مضامین


| صفحہ | مضمون |
|---|---|
| ۱ | دیباچہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۴ | تقریر دہریہ درباب انکار صانع ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۶ | ثبوت واجب الوجود ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۷ | سلسلہ علت و معلول غیر متناہی نہیں ہو سکتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۸ | بصورت عدم تناہی سلسلۂ علت و معلول بھی ثبوت واجب الوجود میں کوئی دقت واقع نہیں ہوتی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
|  | خواص واجب الوجود ۔ ۔ |
| ۹ | عینیت وجود با واجب الوجود ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۲ | واجب الوجود میں جملہ کمالات وجودیہ کا موجود ہونا ضرور ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۴ | بساطت واجب الوجود ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۳ | توحید ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۴ | واجب الوجود کا غیر متناہی ہونا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۵ | قِدم واجب الوجود ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۵ | واجب میں تغیّر نہیں ہوتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۵ | واجب میں جملہ کمالات بالفعل موجود ہوتے ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۶ | واجب کے جملہ افعال ارادی ہوتے ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |
| ۱۶ تا ۳۱ | دلایل اثبات صانع ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ |

# التماس

یہ اَوراق مینے اپنے مخدوم دوست مولوی عبدالعزیزخان صاحب مرحوم کے مسودہ سے مرتب کئے ہیں۔ مولوی صاحب مرحوم قصبہ دیوبند ضلع سہارنپور کے رہنے والے اور وہاں کے مدرسہ عربیہ کے تعلیم یافتہ تھے اور مولانا مولوی محمد قاسم صاحب مغفور و مبرور کے شاگردان رشید میں سے تھے۔ علوم معقول و منقول میں دستگاہ کامل رکھتے تھے اور نہایت متقی و پرہیزگار شخص تھے۔ اُنہوں نے بدرخواست راقم آثم جسپر وہ ہمیشہ بہت مہربانی فرماتے تھے۔ یہ سلسلۂ تصنیف شروع کیا تھا اور اُنکا ارادہ تھا کہ جملہ عقاید کو حتی الوسع سلیس و عام فہم دلائل عقلی سے ثابت کیا جائے۔ افسوس کہ مولوی صاحب مرحوم کی یہ آرزو دل کی دل میں ہی رہی وہ چند اوراق ہی لکھنے پائے تھے کہ اثناء تصنیف میں اُنہوں نے اس دار فانی سے عالم جاودانی کو رحلت فرمائی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ +

میں ان اوراق پریشان و ناتمام کو جو اُس عزیز دوست کی یادگار ہیں نہایت رنج و افسوس کے ساتھ شایع کرتا ہوں اور ناظرین سے التجا کرتا ہوں کہ جو اس رسالہ کو پڑھیں وہ مصنف مرحوم کے حق میں دعاء مغفرت کریں۔

راقــــم آثم

سید ممتاز علی۔ مترجم چیف کورٹ پنجاب لاہور

معلومات میں وقوعِ غلطی کا احتمال ہے تو دوسروں کے معلومات میں یہ احتمال اور بھی زیادہ ہے۔ کیونکہ علاوہ اُن غلطیوں کے جو معلومات کے حاصل کرتے میں ہر انسان کو واقع ہوا کرتی ہیں دوسروں کے معلومات کا ہم تک پہنچنا بھی شائبۂ غلطی سے کمتر خالی ہوتا ہے۔ ممکن ہے کہ صاحب معلومات اپنے مافی الضمیر کے ادا کرنے میں قاصر ہو۔ یا ہم اُسکے بیان سے اخذِ مطلب کرنے میں خطا کریں۔ اور جبکہ ہم میں اور اصل صاحبِ معلومات میں اَور وسائط ہوں تو احتمال غلطی چند در چند ہے اِس مسئلے کے متعلق ایک اور بھی غلطی ہے جو سب سے زیادہ مستکرہ ہے۔ وہ یہ ہے کہ دلیل جو ثبوتِ دعوے میں پیش کی جائے خود اُسکا ثبوت منحصر ہو ثبوتِ دعوی پر اِسی کو دَور کہتے ہیں۔ مثلاً علمِ تاریخ کی کسی کتاب کی صحتہ میں گفتگو ہو اور کوئی شخص صحتِ کتاب پر یہ دلیل لائے کہ اسمیں فلاں فلاں واقعات لکھے ہوئے ہیں حال آنکہ وہ واقعات خود محلِ کلام ہوں۔ اور سوائے کتاب متنازع فیہ کے اور کہیں سے اُنکا ثبوت بہم نہ پہنچتا ہو۔ تو اس صورۃ میں واقعات کی دلیل کتاب ہے اور صحتِ کتاب کی دلیل واقعات۔ یا مثلاً کوئی مقلد اپنے نبی کی نبوۃ اُسی نبی کی کتاب سے ثابت کرے + افلاطون وجودِ مجردات کو اِس طرح ثابت کیا کرتا تھا کہ انصاف اور عقل دو چیزیں ہیں اور دونوں مجرد یعنی غیر مادی ہیں۔

کہا یرقان کا مہلک ہونا بھی یقینی نہیں میرا تجربہ تو یہ ہے کہ سو میں پچاس اگر مر جاتے ہیں تو پچاس بچ بھی جاتے ہیں حکیم صاحب تو نسخہ لکھ لکھا چلے گئے۔ بیمار داروں کو وہی خلجان رہا کہ دیکھیے کیا ہوتا ہے۔ مگر حاضرین میں ایک شخص ایسا بھی تھا جس نے احتمالات کی بحث کو فن جبر و مقابلے میں پڑھا تھا اُس نے کہا۔ سنو صاحب کچھ اضطراب مت کرو۔ عقلی قاعدے کی رُو سے تلف کا احتمال صرف ایک چوتھائی ہے۔ ہمہ رنگی واقعاتِ عالم جس پر ہم گفتگو کر رہے ہیں اُسی کی ایک فرد یہ بھی ہے کہ کل افرادِ انسان کے حواس ایک طرح کے ہیں اور کسی چیز یا کسی واقعے سے جو اثر ہم پر ہوتا ہے وہی دُوسرے آدمیوں پر بھی ضرور ہوتا ہوگا۔ مثلاً جس پھول کو ہم لال کہتے ہیں دوسرے آدمی بھی اُسکو لال ہی دیکھیں گے۔ اگر قند ہمارے ذائقے میں میٹھا ہے تو دُوسرے آدمیوں کو بھی میٹھا ہی لگتا ہوگا۔ یا اسکا عکس کہ اگر کوئی اور آدمی کسی چیز کو چکھ کر کڑوی بیان کرے تو ہم کو اِس طرح مان لینا چاہیئے کہ گویا خود ہم نے چکھی تھی۔ ہم نے برف کے سمندر نہیں دیکھے۔ ہم سویز کی نہر میں خود نہیں گئے۔ لیکن ہم کو برف کے سمندروں اور سویز کی نہر کے ہونے کا ایسا ہی تیقن ہے کہ جیسا اپنی آنکھوں دیکھنے سے ہوتا۔ اِسکا مطلب یہ ہے کہ ہم دوسروں کے معلومات سے بلا زحمت مُستفید ہوتے ہیں۔ علمِ تاریخ کی بناء اسی قاعدے پر ہے مگر جب کہ ہمکو اپنے حاصل کیے ہوئے

اور کنٹھا دونوں چیزیں شناخت کرائی گئیں اُسی لڑکے کی تھیں۔ بال بھی اُسی کے
بالوں کے ہمرنگ۔ بیچارے لڑکے پر ان قرائن سے خون ثابت ہوا۔ پھانسی پا لی ایک
مدّة کے بعد بڑھیا کا اصل قاتل جب قریب مرگ ہوا تو دستور کے موافق پادری صاحب نے
اُسکو استغفار و توبہ کی تعلیم کی۔ تب اُس نے اقرار کیا کہ فلاں بڑھیا جو دکان میں مری
ہوئی پڑی ملی تھی اُسکو میں نے مارا۔ مجھ سے اور اُسکے شاگرد سے بہت ربط ضبط تھا۔
اُسکا گلوبند اور کنٹھا اتفاق سے میرے پاس تھا ہی کنجی کا خاکہ موم میں اُتار اُسی طرح
کی دوسری بنوالی۔ بال البتہ اُسی لڑکے کے تھے۔ میں اُسکے سر میں کنگھی کرتا اور جو بال
ٹوٹتے اُنکو جمع کرتا جاتا۔ یوں میں نے اپنا خون اُس بیچارے کے سر تھوپا۔ دیکھو جج کی
رائے نے احتمالات پر وثوق کرکے ایک ناکردہ گناہ کی جان لی۔ احتمالات کی وقعت کا
اندازہ صحیح دریافت کر لینا بڑا مشکل کام ہے ✦

ایک شخص کو شدّة کی تپ محرق تھی سرسام کے آثار نمودار تھے۔ اور یہ بھی خوف تھا
کہ یرقان قبل السابع ہونیوالا ہے۔ اِس تردد میں ایک طبیب حاذق بلائے گئے۔
اُنھوں نے مریض کا حال دیکھکر بیمار داروں کی تشفی کی کہ گھبراؤ مت تپ شدید ہے
مگر ابھی تک یرقان کا ہونا اور نہونا دونوں پہلو برابر ہیں۔ یہ سنکر ایک بیمار دار بیتاب
ہوکر بولا۔ کیوں حکیم صاحب اگر خدانخواستہ یرقان ہوگیا تو کیا ہوگا۔ حکیم صاحب نے

دینا ہی پڑیگا۔ اور اگر بالفرض تو جیتا تو بھی میرا تو کہیں نہیں گیا۔ مجھ سے تجھ سے شرط
ہو چکی ہے کہ جب تو پہلا مباحثہ جیتے تو نصف باقی ماندہ مجھ کو ادا کرے۔ یوں اُس نے
جواب دیا۔ شاگرد بھی آفت ہے جو اُستاد غضب ہے۔ کہ اُستاد جی داو جیت ہو یا ناحق
جیت میری ہے۔ کیونکہ اگر حاکم نے میرا دعوی ڈگری کیا تو حضرۃ ڈگری جاری کرا کے
کھڑے کھڑے گنوا لونگا۔ اور اگر میں ہار بھی گیا تو بھی میں کوڑی دینے والا نہیں
مجھ سے آپ سے شرط ہو چکی ہے کہ میں پہلا معرکہ جیتوں تو دوں نہ کہ ہاروں تو دوں
تعمیم کی غلطی احتمالات میں بھی بکثرۃ واقع ہوا کرتی ہے۔ اور مجوز مقدمہ بیشتر اسمیں
مبتلا ہو جاتا ہے۔ ملک فرانس میں ایک مقدمہ ہوا تھا جسکی رُوداد یہ تھی۔ کہ
ایک بڑھیا عورۃ کسی گلی میں دوکانداری کرتی اور اُسی دُکان میں رہتی۔ ایک
لڑکا بھی شاگرد کے طور پر دُکان میں بٹھا لیا تھا۔ گھر اس لڑکے کا دُکان کے متصل
تھا مگر بڑھیا کی دُکان میں آنے کا رستہ نہ تھا۔ گھر کا دروازہ گلی میں تھا۔ یہ لڑکا
دُکان میں تو بیٹھتا ہی تھا دُکان کی بیرونی کنجی بھی اسی کے پاس رہتی تھی۔
ایک دن دیکھتے کیا ہیں کہ بڑھیا کی دُکان کا قفل ندارد۔ دروازہ کھلا ہوا ہے اور
اندر بڑھیا مری پڑی ہے۔ گلا کٹا ہوا۔ ایک ہاتھ میں ایک مٹھی بال ہیں دوسرے
میں ایک گلوبند۔ اور لاش کے پاس ایک خون آلود کٹار بھی زمین پر پڑا ہے۔ گلوبند

چند افراد میں منحصر سمجھنا۔ اسکے پیرایہ میں بھی اکثر مغالطہ واقع ہوا کرتا ہے *
ابطالِ تدبیر کے لئے جبریّہ فرقے کے لوگ یہ دلیل لایا کرتے ہیں کہ کوئی کام ہو تدبیر
لاحاصل ہے۔ کیونکہ دو حال سے خالی نہیں۔ یا وہ کام شدنی ہے یا ناشدنی۔
اگر شدنی ہے تو کوشش فضول۔ اور اگر ناشدنی ہے تاہم عبث۔ اس صورۃ میں
کام کو شدنی اور ناشدنی دو شقوں میں منحصر کرنا غلط ہے۔ ایک شق ہے شدنی بسعی
یا ناشدنی بوجہ غفلۃ۔ اس مسئلے کے متعلق ایک بڑی ہنسی کی مثال ہے وہ یہ کہ
پراٹاگورس نامی ایک حکیم بڑا مغالطہ باز ہو گزرا ہے۔ یواتھلس نامی ایک شخص نے
اسکا تلمذ اختیار کیا۔ اُستاد و شاگرد میں زرِ کثیر کا معاہدہ ہوا۔ آدھا تو یواتھلس نے
پیشگی دیدیا۔ اور نصفِ باقی ماندہ کی نسبتہ یہ شرط قرار پائی کہ جب یواتھلس پہلے مباحثے
میں غالب آئے تو باقی ماندہ آدھا روپیہ ادا کرے۔ چندے پراٹاگورس اپنے شاگرد
یواتھلس کو تعلیم کرتا رہا۔ مگر یواتھلس نے بعد چندے بے توجہی شروع کی۔ جب
پراٹاگورس نے دیکھا کہ باقی کا روپیہ اسکا جایا چاہتا ہے تو پراٹاگورس نے یواتھلس پر
عدالۃ میں نصفِ باقی ماندہ کے دلاپانے کی نالش کردی۔ مقدمہ رُوبکار ہوا۔ تو
پراٹاگورس یواتھلس کی طرف مخاطب ہو کر بولا کہ لے لڑکے سن روپیہ تو میں ہر صورۃ
سے تجھ سے بھر ہی لونگا کیونکہ اگر میں جیتا تو حکمِ حاکم مرگِ مفاجات تجھکو چار و ناچار

یقین گویاں کیا کرتے ہیں اور از بسکہ انکے مقولات بڑے اٹکل کے تکلے ہوا کرتے ہیں - دیولتے کے ٹپر کی طرح اتفاق سے دس باتوں میں چار پانچ سچ بھی ہو جاتی ہیں - اب ہماری سادہ لوحیوں کا فریب دیکھیے کہ جن باتوں میں نجومی غلط گو ٹھہرا اُنپر تو ہم خیال نہیں کرتے بلکہ اگر ہم کو کوئی غلطی پر متنبہ بھی کرے تو ہم اُس کی تاویلیں کرتے ہیں کہ شاید اتفاقاً حساب میں بھول ہو گئی ہو گی - اور ہم یاد کیا رکھتے ہیں صرف وہ مثالیں جن میں اتفاق سے نجومی کا تفرس ٹھیک نکل آیا ہے اور گو نجومی کے کذب و افترا کی مثالیں زیادہ بھی ہوں مگر پھر بھی ہم اُسکو راست گو اور سیف زبان جانتے ہیں - اسی طرح طبیب کے ہاتھ سے چاہے جتنے بیمار مرے ہوں کوئی یاد نہیں رکھتا + کہتے ہیں کہ مرد کی بائیں اور عورۃ کی داہنی آنکھ پھڑکے تو رنج پہنچے - کسی کام کی ابتدا میں چھینک ہو تو ناکام ہو + دُم دار ستارہ نمودار ہو تو وبا یا گرانی غلہ یا خونریزی ہو - اسی طرح کی ہزاروں باتیں ہیں جنکو ہمارے ملک کے بہت آدمی مانتے ہیں - اتفاقاتِ نادرہ کو معمولات فرض کر لیا ہے اور اُسکے خلاف کی مثالوں پر نظر نہیں کرتے - اصل وجہ کیا ہے کہ یہی تو ایک سہارا غیب دانی کا ہے جس کا آدمی شروع سے آرزومند ہے - اگر اس سے بھی قطع نظر کر لے تو پھر مستقبلات میں رلنے رنج کہاں سے ہو - اسی قبیل کی غلطی کا ضمیمہ ہے واقعات کو

اور کسی نے کان تک نہیں ہلایا۔ گو انگریزوں نے لنکا میں عملداری تک کر لی مگر کمتر ہندو تسلیم کرینگے کہ وہی لنکا ہے۔ زعفران کا خندہ آور ہونا جو سُنتے آئے ہیں گو اسکی تاویل بھی سمجھاؤ مگر کم بخت نہیں مانتے بلکہ تازگی پسندی نے یہاں تک پاؤں پھیلائے ہیں کہ ہم عجیب باتوں کو جلد یقین کر لیتے ہیں۔ ابھی چند روز ہوئے مشہور ہوا کہ اودھ میں کسی فقیر کی دعا سے آنِ واحد میں قدرتی پُل بن گیا اور اُس پُل کے اندر جو بیمار نہاتا ہے اچھا ہو جاتا ہے۔ سیکڑوں بیوقوف اِسی خبر کے اعتماد پر دوڑے گئے نہ پُل ملا نہ فقیر جھک مار کر لوٹ آئے۔ بڑے شہروں میں ہر روز ایک ایک نئی گپ اُڑا کرتی ہے۔ یہ کیا ہے ہم لوگوں کے ڈھل مل یقین ہونے سے مشغلہ پسندوں کو قابو ملتا ہے۔ سبب پیدا کرنے میں آدمی کا اصل مطلب یہ ہوتا ہے کہ احکامِ کلی استنباط کرے۔ اِسیواسطے وہ چند واقعاتِ ہمرنگ دیکھنے کے بعد بالطبع اِسبات کی طرف مائل ہوتا ہے کہ انمیں سے کوئی عام بات نکالئے۔ یہ شوق اور میلانِ طبیعۃ اُسکو اُن مثالوں کی طرف بخوبی متوجہ نہیں ہونے دیتا جو قاعدہ ہمرنگی سے الگ اور اسی وجہ سے تعمیم میں خلل انداز ہیں۔ چونکہ حقیقۃ میں اُسکو انکی طرف توجہ صحیح نہیں ہوتی اُس کا حافظہ بھی انکو اچھی طرح گرفت نہیں کرتا اور اکثر ایسی مثالیں آدمی جلد بھول بھی جاتا ہے۔ بجومی اکثر تفرس کر کے واقعاتِ آئندہ کی نسبت

ایک کتاب شیعوں کے مقابلے میں لکھی ہے اسمیں ایک مقام پر یہ بھی لکھا ہے کہ
بعض لوگوں کے معتقدات میں شفق امام حسینؑ کا خون ہے۔ اِنسان کی طبیعت کے
اِس خاصے نے کہ وہ ہر چیز کا کچھ نہ کچھ سبب ٹھیرالیتا ہے یہاں تک ترقی کی کہ اسبابِ
ضعیف کو ورکنار ایک ادنیٰ تعلق کو سبب بننے لگے۔ یہ شمار کہ سیارے ۷ ہیں اس سے
اخذ کیا گیا تھا کہ ہفتے میں ۷ دن ہیں اور فلزات بھی ۷ قسم کے ہوتے ہیں شیعوں
کے نزدیک پانچ کا عدد بہت سعد ہے کیونکہ حواس پانچ ہیں۔ آلِ عبا پانچ۔ آدمی
کے ایک ہاتھ کی انگلیاں پانچ۔ ہر کمالے را زوالے۔ کیونکہ چاند کمال کو پہنچکر ضرور
گھٹنے لگتا ہے۔ اِسی طرح کے خیالات سے دنوں کو سعد و نحس بنا رکھا ہے۔ کمتر
کوئی چیز سعادۃ و نحوست سے بچی ہے۔ فنِ قیافہ۔ فنِ تعبیرِ خواب۔ فال و شگون۔
نہیں معلوم کتنی مزخرفات باتوں کی بِنا اِسی امر پر ہے کہ ہر چیز کے واسطے کچھ سبب
ہونا چاہیئے۔ سببوں کی فہمید میں تو حضرۃ اِنسان یہ کچھ ذی شعور ہیں با اینہمہ
آپ تازگی پسند بھی ہیں۔ ہمیشہ عجیب واقعات کے سُننے اور دریافت کرنے سے اسکو
مسرۃ ہوتی ہے۔ اور اُن روایتوں کو نہایۃ شوق سے سُنتا ہے جن میں غیر معمولی
اور حیرۃ انگیز مضمون ہوں۔ دیوارِ قہقہہ۔ سدِ سکندر۔ زہرہ۔ چاہِ بابل۔ عنقا۔
سیمرغ کے بارے میں جو باتیں مشہور ہیں ہم سب آباً عن جدٍ تسلیم کرتے چلے آئے ہیں

حکم لگاتے ہیں۔ پھر جہاں انسانیت پائی جھٹ سے فنا کا حکم لگا دیا تفتیش اسباب میں انسان ایسا بے چین ہے کہ ہر چیز اور ہر واقعے کا کچھ نہ کچھ سبب اپنے ذہن میں قرار دے ہی لیتا ہے اور اسکی بے چینی اسکو تامل صحیح نہیں کرنے دیتی۔ بلکہ جب کسی تاویل سے گو وہ کیسی ہی ضعیف و بارد ہو ایک مرتبہ اس نے اپنے دل کو سمجھا لیا اسپر ہمیشہ کے لئے قانع رہنا چاہتا ہے اور ہرگز پسند نہیں کرتا کہ اسمیں شک ڈالکر حیرۃ میں رہے۔ شفق۔ قوس قزح۔ رعد۔ کہکشاں۔ شہاب۔ زلزلہ۔ کسوف خسوف۔ وبا وغیرہ ہر ہر واقعے کا ایک ایک سبب معقول ہے۔ لیکن اسکو بہت تھوڑے آدمی جانتے ہیں۔ اور جو نہیں جانتے یہ مت سمجھو کہ وہ ان واقعات کو کسی سبب کی طرف منسوب نہیں کرتے۔ نہیں ان لوگوں نے بھی اسباب قرار دے رکھے ہیں اور ہم سب سے زیادہ انکو اپنی سمجھ پر وثوق ہے۔ بھلا کسی جاہل کو سمجھا تو دو کہ رعد وہ آواز ہے جو گرمی کے ایک بادل سے زور کے ساتھ دوسرے بادل میں جانے سے پیدا ہوتی ہے اور بجلی اسی گرمی کی روشنی ہے۔ وہ یہی کہے جائیگا کہ بھلا تم آسمان پر جا کر دیکھ آئے ہو جو باتیں بناتے ہو ہم تو بزرگوں سے یہی سنتے رہے ہیں کہ رعد فرشتہ ہے اور وہ بادلوں پر زجر کرتا ہے اور اسکی آواز زمین پر ہمکو سنائی دیتی ہے اور بجلی تو رعد کا کوڑا ہے جس سے وہ بادلوں کو ہانکتا ہے۔ مولوی مہدی علی نے

جب ہمارے ذہن نے یہ تعمیم پیدا کرلی تو بعد کو اگر کوئی ان دیکھی چیز سامنے آجائے
تو وہی حکم عام اسپر جاری کر دیتے ہیں ہمکو تامل نہیں ہوتا البتہ صرف اتنی بات درکار
ہوتی ہے کہ یہ نئی چیز اسی قسم کی ہو جنکو دیکھکر ہم نے عام رائے پیدا کی تھی مثلاً
زید عمر بکر خالد ولید وغیرہ بہت سے آدمی ہم نے دیکھکر یہ عام رائے حاصل کی کہ
کل آدمی مرنیوالے ہیں اور فرض کرو کہ کسی نئے جزیرے میں ہمارا گذر ہو اور وہاں
ہم ایک آدمی اجنبی محض کو دیکھیں کبھی ہم کو اسکے فانی ہونے کی نسبت شک واقع نہو گا
تعمیم پیدا کرتے وقت ہم چیزوں کی ذاتوں سے قطع نظر کرکے ایک ایسی صفت انتخاب
کرلیتے ہیں جو دیکھی ہوئی تمام فردوں میں یکساں پائی جائے جیسے زمین کی مثال
میں گولائی کہ چھوٹے سے چھوٹے کُرے سے لیکر بڑے سے بڑے کُرے تک جو ہم نے
دیکھے ممکن ہے کہ مادہ اور حجم اور رنگ اور وزن وغیرہ خصائص میں مختلف ہی ہوں
مثلاً لاکھ کی سبز گولی۔ مکھن کی سفید گولی۔ توپ کا سیاہ گولہ۔ لیکن گولائی کی ایک
صفت سب میں یکساں پائی جاتی ہے اور ہم اسی صفت کو سببِ حکم قرار دیکر جہاں اسے
پاتے فوراً وہی حکم لگا بیٹھتے ہیں۔ آدمیوں کی مثال میں افرادِ انسان قد و قامت
صورت شکل رنگ روغن مذہب علم وطن کے اعتبار سے باخود ہا مختلف
ہو سکتے ہیں مگر انسانیت کی صفت سب میں برابر پائی جاتی ہے جسکی وجہ سے ہم فنا کا

بیان سے حاصل یہ ہے کہ دنیا میں ہر چیز کے واسطے ایک سبب کا ہونا اور واقعات
کی ہمرنگی ان دو باتوں نے انسان کی طبیعت کو ایسا کر رکھا ہے کہ جب کوئی واقعہ
اُسکے روبرو پیش آئے فوراً اسکو سبب کی جستجو ہو اور چند واقعاتِ مماثل دیکھکر وہ
کلیات کی طرف ترقی کرے مثلاً گردشِ زمین پر ہم استدلال کریں کہ زمین کا
سایہ جسکی وجہ سے چاند گہنایا ہوا نظر آتا ہے چاند پر گول پڑتا ہے اور جس چیز کا سایہ
گول ہو وہ خود گول ہوتی ہے نتیجہ یہ کہ زمین گول ہے۔ اسمیں صغریٰ تو نتیجہ
ہمارے مشاہدے کا ہے۔ رہا کبریٰ وہ بھی ہے نتیجۂ مشاہدہ مگر تعمیم لئے ہوئے
کیونکہ ہم نے گول سایے کی چیزیں بہت دیکھی ہونگی۔ سَو دو سَو یا ہزار دو ہزار
تاہم حکمِ کلی صادر کرنا محض مشاہدہ نہیں ہے بلکہ ایک دوسری دلیل پر مبنی ہے وہ
کیا ہے واقعات کی ہمرنگی اس طور پر کہ لاکھ کی گولی توپ کے گولے امرود انار
وغیرہ کے سایے کو ہمنے دیکھا اور گول پایا۔ بقاعدۂ استدلالِ انیٰ ہم نے گول
سایہ دیکھکر اصل چیز کے گول ہونے پر استدلال کیا۔ ابھی تک ہمارا حکم انھیں افراد
میں محصور ہے جو ہم نے دیکھیں۔ اب ہمارے ذہن نے آگے ترقی کی کہ اتنی مثالوں
میں ہم سایے کی گولائی کو اصل کی گولائی کا تابع پاتے ہیں تو ہمرنگیِ واقعات مقتضی ہے
کہ اور مثالیں جو ہماری نظر سے نہیں گزریں اُنمیں بھی یہی قاعدہ جاری ہو +

چیز ہے اور ہمارے ذہنوں میں اُسکی وقعت کا ہونا اِس بات کی دلیل ہے کہ فی الواقع اسکو کائناتِ عالم میں بڑی عظمت حاصل ہے اِسواسطے اُن لوگوں نے کرۂ آتشی کا وجود تسلیم کرلیا اور یوں سمجھے کہ آسمان باعتبار تفاوتِ ترکیبِ آتشی مُنتظم ہیں اِس غلطی نے اسی حد پر بس نہیں کی اور آگے پاؤں پھیلایا یہانتک کہ گویا ذہنی کیفیتوں کو وجودِ اشیار کا سبب ٹھہرالیا اور جسکے تصور سے عاجز ہوئے تو یہ سمجھا کہ واقع میں اُسکا وجود نہیں + مسمرزم اور فری میسن کے وجود میں بہتیروں کو کلام ہے سبب کیا کہ اُنکی سمجھ میں نہیں آتا اور کہتے ہیں کہ اگر کچھ بات ہوتی تو ہم بھی تو سمجھتے۔ لقمان حکیم وجودِ خدا پر یہ دلیل لایا کرتا تھا کہ بھلا سب چیزیں تو مادے سے بنی ہیں مادہ کیونکر بنا ایسا تو ممکن نہیں کہ خود اُس نے اپنے تئیں بنا لیا ہو۔ اِس سے ظاہر ہے کہ مادے کا کوئی اور خالق ہے اور ضرور ہے کہ وہ بڑا دانشمند بھی ہو ورنہ جو خود عقل سے خالی ہو وہ آدمی جیسے دانشمند مخلوقات کیونکر پیدا کرسکتا ہے۔ اور قرینِ قیاس نہیں کہ دنیا باایں ہمہ کی خود بخود ہوگئی ہو۔ اِس تمام تر دلیل کا ماحصل یہی ہے کہ جو کچھ ہماری سمجھ میں نہیں آتا وہ واقع میں نہیں ہے۔ زمین کے سکون پر متقدمینِ حکمار کو یہ استدلال تھا کہ زمین وسطِ جو میں ہے اور سب طرف سے اُسکا بعد یکساں ہے۔ ایسی حالت میں کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی کہ زمین کو کسی سمت میں حرکت ہو تو کیوں ہو۔ اِس تمام

یہ مثل زرد ہے۔ یا لو چل رہی ہو اور ہم کہیں کہ ہوا گرم ہے تو یہ باتیں بدیہی ہیں۔ اور
اگر کوئی انکا ثبوت چاہے تو یہ خود اپنا ثبوت ہیں اور ہمیشہ جملہ استدلال بعد تفتیش و کاوش
کے اسی طرح کی باتوں پر آکر ٹھہر جاتے ہیں کیونکہ جب کسی مقدمۂ بدیہی پر پہنچے استدلال
منقطع ہوا لیکن غور کرکے دیکھا تو بعض مرتبے بدیہیات میں بھی غلطی واقع ہوتی ہے۔
موجودات کو ہمارے ساتھ تعلق ہوتا ہے اور اُس تعلق سے ایک کیفیتہ ہمارے ذہن پر طاری
ہوتی ہے اسی کیفیتہ کو تصور اور اسی کو علم کہتے ہیں بعض چیزیں آنکھ کے سامنے آنے سے
ہمارے ساتھ تعلق پیدا کرتی ہیں بعض مرتبے ہم انکو چھوتے اور ٹٹولتے ہیں۔ بعض مرتبے
انکو منہ میں رکھکر مزا لیتے ہیں۔ یہ سب اقسام ہیں اُس تعلق کے جو ہم موجودات کے ساتھ
پیدا کرتے ہیں از بسکہ ہر ایک چیز سے کچھ نہ کچھ کیفیتہ ضرور ہم پر طاری ہوتی ہے۔ تو
حقیقتہ میں ہمارا علم اُس چیز کے وجود کا تابع ہے یا یہ کہ وجود اشیاء سبب ہے ہمارے علم کا
اور چونکہ معلول سے علتہ کو پہچاننا ہمارا دستور ہے ہمکو ایسا خیال ہوتا ہے کہ کسی چیز کی
جو کیفیتہ ہمارے ذہن میں ہے وہ واقع میں بھی ہے ورنہ ہمارے ذہن نے کہاں سے اخذ کی
بعض حکماء کا یہ مقولہ تھا کہ اشکالِ ہندسی یعنی سطح۔ خط۔ نقطہ۔ دائرہ جیسی کتاب
اقلیدس میں مذکور ہیں فی الواقع موجود ہیں۔ مقلدینِ فیثا غورس نے دیکھا کہ آگ کی ماہیت
کچھ خوب سمجھ میں نہیں آتی سوچنے سے اتنا البتہ معلوم ہوتا ہے کہ آگ کچھ بڑی عظمتہ کی

نظر سے رہ جاتی ہیں مثلاً سب کوئی جانتا ہے کہ گھنٹے سے آواز کے پیدا ہونے کا سبب یہ ہے کہ اُسمیں کسی صدمے کے ذریعہ سے تموّج پیدا کیا جائے لیکن یہ سبب کافی نہیں ہے تموّج کے علاوہ شرطِ ضروری ایک یہ بھی ہے کہ وہ تموّج اُس حالت میں پیدا کیا گیا ہو کہ گھنٹہ ہوا میں ہو۔ ورنہ اگر خلا میں گھنٹہ بجایا جائے تو کچھ بھی آواز نہیں سُن پڑیگی اِسی طرح ظاہر میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ زیادتیِ وزن کی وجہ سے بھاری چیز بہ نسبت ہلکی چیز کے زمین پر جلد گرتی ہے لیکن وجودِ ہوا یہاں بھی در پردہ شرط ہے مرنگی کی ہوا نکال لی جائے اور پھر ایک پیسہ اور پر اُسکے اندر اُوپر سے گرائیں تو دونوں ساتھ گرینگے۔ اگر عوام کے رُوبرو بیان کرو کہ گرمی کے دنوں کی نسبت جاڑے میں زمین آفتاب سے زیادہ نزدیک ہوتی ہے تو سُننے کے ساتھ ہی وہ جھوٹا سمجھیں گے کیونکہ اُنکے ذہن میں تو یہ مرتکز ہے کہ زمین پر شعاعِ آفتاب کی گرمی ہے اور آفتاب منبعِ حرارت ہے اُسی کا قُرب باعث ازدیادِ حرارت ہوتا ہے یہ خیال سچا ہے۔ بیشک گرم چیز کے قُرب میں زیادہ گرمی ہوتی ہے مگر انعکاس کی خاصیتیں تحقیق کرنے سے ایسا ثابت ہوا کہ صرف قُرب سبب کافی نہیں ہے۔ عمودی شعاعیں بڑی تیز ہوتی ہیں اگر نزدیک ہو اور شعاع مُحرّف پڑے تو گرمی کم پہنچیگی



مُشاہدات یعنی وہ معلومات جو انسان خود اپنے حواس کے ذریعے سے حاصل کرتا ہے بدیہی ہیں اور کسی دوسرے ثبوت کے محتاج نہیں۔ مثلاً پیتل کا فتیل سوز سامنے رکھا ہوا ہم کہیں کہ

جاتی ہیں سب کا مدار استدلال لمّی ہے اور جو تفتیش کبھی پیش آتی ہے یا پیش آئے گی
اُسکا ماخذ استدلال انّی ہے۔ علم ہیئۃ نے اسی استدلال کے ذریعے سے کیا کچھ
ترقی حاصل کی ہے سر اسحاق نیوٹن صاحب نے جب اجرام فلکی میں کشش کا ہونا
ثابت کر دیا اور حرکت کے قاعدے منضبط ہو گئے تو اُن کو سیاروں کی گردش سے منطبق
کیا اور دیکھا گیا تو اسباب معلومہ اُس خاص حرکتِ حاصلہ کے واسطے ناکافی معلوم
ہوئے تب تفتیش ہوئی کہ ضرور کوئی اور بھی مؤثر ہے اور آخر کو واقع میں مؤثر نکلا اور
نئے سیارے دیکھے گئے۔ لیکن سب کچھ تو ہے احتمال غلطی استدلال لمّی و استدلال انّی
میں بھی دامنگیر ہے وہ یہ کہ علاقہ سببیۃ قرار دینے میں غلطی کی ہو صرف اتنی بات سے
کہ ایک حالت کے بعد ایک حالت واقع ہوتی ہے دونوں میں علاقہ سببیۃ نہیں ہو سکتا
مثلاً۔ فصولِ اربعہ گرمی برسات جاڑا بہار ہمیشہ یکے بعد دیگرے ہوتی رہتی ہیں
پھر بھی کوئی موسم اپنے مابعد کے موسم کا سبب نہیں ہے اور ابھی اگر مادہ زمین بدل جائے
یا کسی وجہ سے بمقابلہ آفتاب مقام زمین میں فرق واقع ہو تو تسلسلِ فصول کا نا منتظم
ہو جانا جائے تعجب نہیں پس اول تو مطلق سبب کے امتیاز میں احتیاط چاہیے ۔
دوسرے یہ ضرور ہے کہ سبب کافی ہو۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ہم ناکافی چیزوں کو
سبب سمجھ لیتے ہیں اور دوسری حالتیں کہ بدون اُنکے سبب مؤثر نہیں ہوتا ہماری

